دونوں موضوعوں میں جن کا تعلق امامت سے ہے، جن کا حکم ہم نے عقل سے دریافت کیا ہے، سنیوں سے مخالفت رکھتے تھے، اور اسی سلسلے میں لکھتے ہیں کہ ''بشہادت تواریخ معتبرہ اینان بکار دفن پیغمبر مشغول بودند کہ جلسہ سقیفہ ابوبکر را بحکومت انتخاب کرد وایں خشت کج بنا نہادہ شد پس از دورۂ اول اسلام باز ایں گفتگو در بین این دو دستہ بود شیعیان کہ پیروان علی ہستند میگویند کہ امامت را باید خدا تعیین کند بحکم خرد و خلفاء و سلاطین لائق آن نیستند وعلی واولادِ معصومین او اولوا الامر ند کہ خلاف گفتہ ہای خدا ہیچگاہ نگفتہ ونگویند واین نیز بتعیین پیغمبر اسلام است (ایضاً ص۱۱۲) اور معتبر تواریخ کی شہادت ہے کہ یہ مذکورہ بزرگ اصحاب یعنی حضرت علی وغیرہ پیغمبرِ اسلام کے دفن کے کام میں مشغول تھے کہ سقیفہ بنی ساعدہ کے اجلاس نے حضرت ابوبکر کو خلافت کے لئے منتخب کر دیا۔ اور اس دن اس ٹیڑھی اینٹ کی بنیاد رکھی گئی۔ اسلام کے دورِ اوّل کے بعد پھر ان دونوں (سنی، شیعہ) گروہوں کے مابین یہ گفتگو جاری رہی ہے۔ شیعہ جو حضرت علی کے پیرو ہیں، یہ کہتے ہیں کہ عقل کا فیصلہ یہ ہے کہ امامت کا تعیّن خدا کے ذمّہ ہے اور خلفاء وسلاطین اس کے لائق نہیں اور حضرت علی اور اُن کی معصوم اولاد ہی اولی الامر ہیں کہ احکامِ خدا کے خلاف نہ اُنہوں نے کوئی بات کہی ہے اور نہ کہتے ہیں۔ اور اس کی تعیین پیغمبر اسلام کی طرف سے بھی ہے۔

(۳) خمینی صاحب بارہ اماموں کے بارے میں لکھتے ہیں: **وان من ضروریات مذہبنا ان لائمتنا مقامًا لا یبلغہ ملک مقرب ولا نبی مرسل.**

(الحکومت الاسلامیہ ص ۵۶، طبع ایران)

ایک شیعہ عالم سید صفدر حسین نجفی سابق پرنسپل جامعۃ المنتظر لاہور نے مذکورہ عبارت کا ترجمہ حسب ذیل لکھا ہے: ''اور یہ بات ہمارے مذہب کی بدیہیات میں سے ہے کہ کوئی شخص (ہمارے) ائمہ علیہم السلام کے مقدّس مقام تک نہیں پہنچ سکتا۔ یہاں تک کہ ملک مقرّب اور نبی مرسل بھی۔''

(۴) اور خمینی صاحب کی کشف اسرار میں ایک عنوان ہے ''مخالفت ہائے ابو



باقرآن'' اور ایک دوسرا عنوان ہے: ''مخالفت عمر باقرآن خدا'' امام الخلفاء حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے بارے میں تو ان کا مذکورہ بالا عقیدہ یہ ہے کہ اُنہوں نے قرآن کی مخالفت کی ہے، العیاذ باللہ۔ لیکن یہی خمینی سید ابوالاعلیٰ مودودی کے انتقال پر اپنے تعزیت نامے میں لکھتے ہیں: ''سید مودودی صرف پاکستان میں ہی نہیں پورے عالمِ اسلام کے قائد تھے۔ ان کی اسلامی فکر نے پوری اسلامی دنیا میں اسلامی انقلاب کی تحریک برپا کر دی۔ ان کے مشن کو آگے بڑھانے کی بہت ضرورت ہے۔'' (ہفت روزہ شیعہ لاہور، یکم تا ۸-اکتوبر ۱۹۷۹ء)

## نتیجہ:

خمینی صاحب حضرت ابوبکر صدیقؓ اور حضرت عمر فاروقؓ کو تو قرآن کا مخالف قرار دیتے ہیں، العیاذ باللہ۔ لیکن اس کے برعکس مودودی صاحب کو عالمِ اسلام کا قائد مانتے ہیں۔ اس سے وہی نتیجہ نکلتا ہے جو عارف باللہ حضرت مدنی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ میں دلائل و براہین کی روشنی میں پورے شرح صدر سے کہتا ہوں کہ یہ جماعتِ اسلامی انہی غیر ناجی فرقوں میں سے ہے، سچ ہے۔ قلندر ہر چہ گوید دیدہ گوید۔

حق تعالیٰ ہم سب اہل السنۃ والجماعۃ کو عصر حاضر کے گوناگوں خلافِ اسلام فتنوں سے محفوظ رکھیں اور اس فانی زندگی میں اپنی مرضیات کی توفیق دیں۔ آمین بجاہ النبی الکریم صلی اللہ علیہ وسلم۔

خادم اہلسنت مظہر حسین غفرلہٗ

یکم شعبان ۱۴۲۲ھ، ۱۹-اکتوبر ۲۰۰۱ء

# خُدام اہلِ سنت کی دُعا

از: حضرت مولانا قاضی مظہر حسین صاحب، بانی و امیر تحریک خدام اہل سنت پاکستان

خُدایا اہلِ سُنت کو جہاں میں کامرانی دے
خلوص و صبر و ہمت اور دیں کی حکمرانی دے

تیرے قرآن کی عظمت سے پھر سینوں کو گرمائیں
رسول اللہ کی سُنت کا ہر سُو نور پھیلائیں

وہ منوائیں نبی کے چار یاروں کی صداقت کو
ابوبکرؓ و عمرؓ، عثمانؓ و حیدرؓ کی خلافت کو

صحابہ اور اہل بیت سب کی شان سمجھائیں
وہ ازواجِ نبی پاک کی ہر شان منوائیں

حَسنؓ اور حُسینؓ کی پیروی بھی کر عطا ہم کو
تو اپنے اولیاء کی بھی محبت دے خدا ہم کو

صحابہ نے کیا تھا پرچم اسلام کو بالا
انہوں نے کر دیا تھا رُوم و ایراں کو تہ و بالا

تیری نصرت سے پھر ہم پرچم اسلام لہرائیں
کسی میدان میں بھی دشمنوں سے ہم نہ گھبرائیں

تیرے کُن کے اشارے سے ہو پاکستان کو حاصل
عروج و فتح و شوکت اور دین کا غلبہَ کامل

ہو آئینی تحفظ ملک میں ختمِ نبوّت کو
مٹا دیں ہم تیری نُصرت سے انگریزی نبوّت کو

تو سب خُدام کو توفیق دے اپنی عبادت کی
رسول پاکؐ کی عظمت، محبت اور اطاعت کی

ہماری زندگی تیری رضا میں صرف ہو جائے
تیری راہ میں ہر اک سُنّی مسلماں وقف ہو جائے

تیری توفیق سے ہم اہل سنت کے رہیں خادم
ہمیشہ دینِ حق پر تیری رحمت سے رہیں قائم

نہیں مایوس تیری رحمتوں سے مظہرؔ ناداں
تیری نصرت ہو دنیا میں قیامت میں تیری رضواں

(۲ محرم الحرام ۱۳۹۳ھ مطابق ۶ فروری ۱۹۷۳ء)

